یا اللہ مدد — لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ — حق چار یار

# مجلّہ صفدر

بانی: محمد سرفراز خان صفدر

نگہبان: قاضی مظہر حسین

86 اپریل 2018 — رجب/شعبان ۱۴۳۹ھ

## گوشۂ خاص: مشاجرات صحابہ اور اہل سنت کا مسلک اعتدال

یہ گزارشات اس لیے عرض کی گئیں کہ بعض حضرات نے اپنی زندگی کا مشن ایسی بحثوں کو بنا رکھا ہے، قاضی طاہر علی ہاشمی صاحب اور دار بنی ہاشم [ملتان] والے، اور کئی دوسرے حضرات ان بحثوں میں اُلجھے ہوئے ہیں۔ اور اگرچہ بظاہر تو یہ کہتے ہیں کہ ہم نبی کے سوا کسی کو معصوم نہیں مانتے لیکن اُن کی تحریرات سے اندازہ ہوتا ہے کہ بعض صحابہ کرام کو بھی یہ معصوم مانتے ہیں، چنانچہ رسالوں اور کتابچوں میں تسلسل کے ساتھ مشاجرات کی بحث چھیڑتے ہیں، اور اس بحث میں اہل السنۃ والجماعۃ کے اصل مذہب کو خلاف اہل سنت باور کراتے ہیں۔ اور جو نظریہ اہل السنۃ والجماعۃ کے خلاف ہے اُسے اہل سنت کے نظریہ کے طور پر پیش کرتے ہیں۔

نیز جن بعض صحابہ کا دفاع کرتے ہیں اُن کے مقابل دوسرے صحابہ کی شان گھٹانے لگتے ہیں، مثلاً حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا دفاع کرتے ہیں تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شان میں نازیبا باتیں لکھنے لگتے ہیں۔ ہمارا اُن سے یہ سوال ہے کہ: اگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا دفاع اہل سنت کا مسلک ہے تو کیا حضرت علی رضی اللہ عنہ کا دفاع اہل سنت کی ذمہ داری نہیں؟ [مشاجرات صحابہ اور اہل سنت کا مسلک اعتدال: ۳۰]

مظہر پبلیکیشنز دار المطالعہ 0334-4612774 0312 4612774
khadim.khan4@yahoo.com

پیامِ صفدر　　　　　　　　　　　　　　　　مدیر کے قلم سے

# استاذِ مکرم حضرت مولانا فیض محمد رحمہ اللہ [استاذ الحدیث: دارالعلوم مدنیہ بہاول پور]

مادرِ علمی دارالعلوم مدنیہ، بہاول پور میں بندہ کو جن اساتذہ کرام سے استفادہ کی سعادت نصیب ہوئی، اُن میں ایک نمایاں نام استاذِ مکرم مولانا فیض محمد رحمہ اللہ کا ہے، جن سے ہم نے درجہ رابعہ میں درمیانی دس پاروں کا ترجمہ وتفسیر، درجہ سادسہ میں جلالین شریف کا آخری حصہ اور دورہ حدیث شریف میں سننین و مؤطین پڑھیں۔ علاوہ ازیں کنز الدقائق کا تقریری اور ہدایہ اول وغیرہ کتب کا تحریری امتحان بھی استاذِ مکرم رحمہ اللہ کو دیا۔

استاذِ مکرم (مولانا فیض محمد) رحمہ اللہ ولد احمد بخش مرحوم چنڑ قوم سے تعلق رکھتے تھے۔ تین جون انیس سو چھیالیس (03/06/1946) کو بہاول پور میں ولادت ہوئی، عصری تعلیم میٹرک تک حاصل کی، ابتدائی تعلیم بہاول پور میں ہی حاصل کرنے کے بعد حصول علم دین کے لیے لودھراں، ملتان اور خان پور کٹورہ کے اسفار فرمائے۔ اور ۶۳۔۱۹۶۲ء میں جامعہ خیر المدارس ملتان سے سند فراغ حاصل کی۔ اور جامعہ مخزن العلوم خان پور میں حضرت درخواستی رحمہ اللہ کے ہاں دورۂ تفسیر کیا۔

آپ کے ممتاز اساتذہ میں حضرت مولانا غلام فرید رحمہ اللہ (بہاول پور)، حافظ نصیر الدین رحمہ اللہ (بہاول پور)، حافظ محمد احسن رحمہ اللہ (بہاول پور)، مولانا موسیٰ رحمہ اللہ (لودھراں)، مولانا مفتی عبداللہ رحمہ اللہ (ملتان)، مولانا محمد شریف کشمیری رحمہ اللہ (ملتان)، مولانا خیر محمد جالندھری رحمہ اللہ (ملتان) اور حافظ الحدیث حضرت مولانا عبداللہ درخواستی رحمہ اللہ (خان پور) شامل ہیں۔ اور ہم کلاس احباب میں مولانا سعید الرحمٰن (بہاول پور) شامل ہیں۔ آپ کا بیعت واصلاح کا تعلق حافظ الحدیث حضرت مولانا عبداللہ درخواستی رحمہ اللہ کے ساتھ رہا۔

فراغت کے بعد ۲۸ سال آرمی میں خطیب رہے، اسی دوران دو سال خمیس مشیت (سعودی عرب) میں بھی امامت وخطابت کے فرائض سرانجام دیتے رہے۔ دارالعلوم مدنیہ سے ابتدا ہی سے تعلق رہا، آپ کے صاحبزادے بھی دارالعلوم مدنیہ کے ہی فضلاء ہیں۔ ۱۹۸۸ء سے دارالعلوم مدنیہ میں باقاعدہ تدریس کا آغاز کیا جو گذشتہ سے پیوستہ سال تک جاری رہا۔ اس کے علاوہ محلّہ کی مسجد میں امامت ودرس قرآن کی خدمات کا سلسلہ بھی تا صحت جاری رکھا۔ آپ کے معروف تلامذہ میں مولانا مفتی احمد سفیان، مولانا شیخ شفیق الرحمٰن، مولانا جمیل الرحمٰن عباسی اور مولانا حبیب الرحمٰن شامل ہیں۔

(جاری ہے۔۔۔)

# فہرست

مولانا مجیب الرحمٰن مدظلہم [ڈیرہ اسماعیل خان] قسط:۱

# مشاجرات صحابہ رضی اللہ عنہم......اور اہل السنۃ والجماعۃ کا مسلکِ اعتدال

**الحمد للہ رب العٰلمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ سید المرسلین وعلیٰ آلہ واصحابہ اجمعین. أما بعد!**

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے چنے ہوئے ہیں اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی جماعت بھی اللہ تعالیٰ کی منتخب جماعت ہے، مگر دونوں میں فرق ہے، نہ تو مرتبہ میں برابر ہیں، نہ خصوصیات میں، کیونکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم عام انسانوں میں سے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم خواص میں سے ہیں، پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور سب انبیاء علیہم السلام معصوم ہیں اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم معصوم نہیں ہیں بلکہ محفوظ ہیں۔

معصوم اور محفوظ میں فرق یہ ہے کہ معصوم سے گناہ بالکل نہیں ہوتا، ہاں خلافِ اولیٰ ہوسکتا ہے اور محفوظ سے نہ صرف خلافِ اولیٰ بلکہ احیاناً گناہ بھی ہوسکتا ہے، لیکن نہ تو گناہ اُن کی عادت ہوتی ہے نہ اُس پر مصر ہوسکتے ہیں بلکہ گناہ ہوجائے تو جب تک توبہ کر کے اپنے نامہ عمل سے صاف نہ کروالیں انہیں چین وسکون نہیں آسکتا، بلفظ دیگر گویا گناہ کرنا اُن کا کام نہیں لیکن اُن سے ہوجاتا ہے، جس پر توبہ کر کے معاف کروالیتے ہیں، مثلاً زنا، چوری، قتل، شراب نوشی وغیرہ جیسے کام بعض سے متعلق منقول ہیں، اِن کاموں کے اُن سے ارتکاب میں بہت سی حکمتیں مخفی ہیں، مثلاً: اگر یہ کام ان سے نہ ہوتے تو عملاً حدود وغیرہ کا نفاذ اور اس کا نمونہ بعد کی امت کے لیے کیسے وجود میں آتا؟ دوسری بھی بہت سی حکمتیں ہیں، مگر یہ گناہ تو ہیں جو ہوئے، ہاں! جس سے گناہ صادر ہوا جب تک اس نے اپنے آپ کو حد کے لیے پیش نہ کیا اور پکی سچی توبہ نہ کرلی تب تک سکون نہ آیا، آخر اس دنیا سے بخشے ہوئے ہوکر رخصت ہوئے۔ رضی اللہ عنہ ورضوا عنہ

ایسے ہی حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے خلافِ اولیٰ بھی ہوا، مگر خلافِ اَولیٰ جواز کے دائرے میں ہی ہوتا ہے، اِس لیے اگر اُن سے کوئی خلافِ اَولیٰ ہوگیا اور کسی محقق، متکلم یا مفسر نے اس پر یہ لکھ دیا کہ: یہ فلاں صحابی سے خلافِ اَولیٰ ہوا اور اس کام کا خلاف اولیٰ ہونا نصوص یا نص سے ثابت ہو تو اُس محقق پر اس صحابی کی بے ادبی کا الزام نہیں لگایا جاسکتا، ہاں ایسی بحثوں میں خوامخواہ اقدام نہ کیا جائے، جوابی کاروائی اور دفاع مجبوری ہے۔

یہ گزارشات اس لیے عرض کی گئیں کہ بعض حضرات نے اپنی زندگی کا مشن ایسی بحثوں کو بنا رکھا ہے،

قاضی طاہر علی ہاشمی صاحب اور دارِ بنی ہاشم [ملتان] والے، اور کئی دوسرے حضرات اِن بحثوں میں اُلجھے ہوئے ہیں۔ اور اگر چہ بظاہر تو یہ کہتے ہیں کہ ہم نبی کے سوا کسی کو معصوم نہیں مانتے لیکن اُن کی تحریرات سے اندازہ ہوتا ہے کہ بعض صحابہ کرام کو بھی یہ معصوم مانتے ہیں، چنانچہ رسالوں اور کتابچوں میں تسلسل کے ساتھ مشاجرات کی بحث چھیڑتے ہیں، اور اس بحث میں اہل السنۃ والجماعۃ کے اصل مذہب کو خلافِ اہل سنت باور کراتے ہیں۔ اور جو نظریہ اہل السنۃ والجماعۃ کے خلاف ہے اسے اہل سنت کے نظریہ کے طور پر پیش کرتے ہیں۔

نیز جن بعض صحابہ کا دفاع کرتے ہیں اُن کے مقابل دوسرے صحابہ کی شان گھٹانے لگتے ہیں، مثلاً حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا دفاع کرتے ہیں تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شان میں نازیبا باتیں لکھنے لگتے ہیں۔ ہمارا ان سے یہ سوال ہے کہ: اگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا دفاع اہل سنت کا مسلک ہے تو کیا حضرت علی رضی اللہ عنہ کا دفاع اہل سنت کی ذمہ داری نہیں؟

ناصبیوں نے بظاہر تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے دفاع کا نعرہ لگایا، لیکن اُن کے دفاع کی آڑ میں یزید کی حمایت اور تعریف کا سلسلہ شروع کر دیا اور سیدنا حسین رضی اللہ عنہ پر تنقیدات شروع کر دیں۔ اور بعض احادیث اُن کے خلاف فٹ کرنے کی کوشش کی۔ مثلاً: حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ: ''جب ایک امیر پر اجماع ہو جائے تو جو اُس کے خلاف کھڑا ہو اس کو قتل کر دو، جو بھی ہو۔'' حالانکہ یزید کی امارت پر اجماع نہیں ہوا تھا، اہل مکہ و اہل مدینہ و اہل عراق مخالف تھے، وغیرہ۔ ایسی بحثوں میں یہ لوگ اہل بیت کے افراد پر زیادتی کر جاتے ہیں، اللہ تعالیٰ سب لوگوں کو ہدایت دے۔ آمین۔

بہر حال مشاجرات صحابہ رضی اللہ عنہم میں اہل سنت کا اصل مسلک کیا ہے؟ اس بارے میں حضرت مولانا قاضی مظہر حسین صاحب رحمہ اللہ نے بہت کچھ تحریر فرمایا ہے، مگر نامعلوم وجوہات کی بنا پر کئی لوگ اہل سنت کے حقیقی مسلک کو پوشیدہ رکھتے ہیں بلکہ مسلکِ اہل سنت کے نام پر غلط مسلک بتاتے ہیں اور پھر اِس بات پر مُصر بھی ہیں کہ ضرور اُنہی کے بیان کردہ موقف کو اہل سنت کا مسلک تسلیم کیا جائے۔

## مشاجرات صحابہ رضی اللہ عنہم کے بارے میں توقف وسکوت کا مسلک:

قاضی طاہر علی صاحب ہاشمی کہتے ہیں:

''بہر حال یہ ایک مسلمہ اصول ہے کہ صحابہ کرام کے مشاجراتی اختلافات میں اصل مذہب سکوت وتوقف ہے، مشاجرات میں وہی قول مقبول ترین، راجح ترین اور صریح نصوص کے عین مطابق ہے، ائمہ اربعہ کے مذاہب سے بھی یہی بات معلوم ہوتی ہے کہ وہ اس معاملے میں سکوت وتوقف ہی کے قائل ہیں۔'' [سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین: ۱۳۱]

اگر کوئی صاحب علم اِس بارے میں واقعی توقف کرنا چاہے تو زیادہ حرج نہیں، لیکن توقف کیا بھی تو

جائے، اگر اہل سنت کا موقف ''سکوت'' باور کرانے کے بعد خود ''سکوت'' کرنے کے بجائے سیاسی غلطیوں کے نام پر حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ذات کو داغدار کیا جائے، (جب کہ اس وقت کی سیاست دین تھی اور دین کے تابع تھی، تو نتیجۃً وہ غلطیاں بھی دینی غلطیاں ہوں گی، ) تو اِسے کیا نام دیا جائے؟ افسوس ہے کہ قاضی طاہر علی صاحب کچھ ایسا ہی رویہ اپنائے ہوئے ہیں، گویا وہ عملاً یہ بتا رہے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف تو غلطیوں کی نسبت بھی کی جاسکتی ہے، اور اِس سے قاضی صاحب کے ''مسلکِ سکوت'' پر کوئی حرف نہیں آتا، لیکن حضرت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف خلافِ اولیٰ اور اجتہادی خطا کی نسبت کرنا نہ صرف مسلکِ سکوت کے سخت خلاف ہے بلکہ انتہائی درجہ کی گستاخی بھی ہے۔ کاش کہ قاضی صاحب سکوت کے نام پر دھوکہ دینے کے بجائے 'سکوت' ہی اختیار کر لیتے۔

## کسی صحابی کی خطاءِ اجتہادی بتانا اُس کی گستاخی نہیں:

دارِ بنی ہاشم [ملتان] والوں کے ماہنامہ رسالہ ''نقیب ختم نبوت'' [اپریل ۲۰۱۷ء] میں عرفان الحق ایڈووکیٹ نامی کسی صاحب کا ایک مضمون شائع کیا گیا ہے، اس میں وہ لکھتے ہیں:

> ''سیدنا علی رضی اللہ عنہ اور سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے مابین وقوع پذیر ہونے والے اختلافات کے متعلق کئی حضرات کا یہ غلط اور بے بنیاد نظریہ سامنے آتا ہے کہ خلیفہ چہارم سیدنا علی رضی اللہ عنہ اور اُس وقت کے امیر شام یعنی سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے مابین پیش آنے والے اختلاف میں حضرت علی رضی اللہ عنہ حق پر تھے جب کہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ خطاء پر تھے۔ نعوذ باللہ من ذا لک۔'' [نقیب: ۲۴]

یہ صاحب ''نعوذ باللہ من ذا لک'' لکھ کر یہ تاثر دینا چاہ رہے ہیں کہ حضرت سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف ''خطاءِ اجتہادی'' کی نسبت کرنے سے گویا اُن کی گستاخی لازم آتی ہے، حالانکہ مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی محمد شفیع رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

> ''یہ کہنا غلط ہے کہ (صحابہ کرام کے) دو مختلف اقوال میں سے ایک کو حق یا راجح اور دوسرے کو خطاء یا مرجوح قرار دینے میں کسی ایک فریق کی تنقیص لازم ہے۔'' [مقام صحابہ: ۷۳]

اور اگر صحابہ کرام کی طرف خطاءِ اجتہادی کی نسبت کرنے کو گستاخی قرار دیا جائے تو چودہ سو سالہ تمام اکابر اہل سنت، اسلاف و اخلاف گستاخ ٹھہریں گے، کیونکہ سبھی اِسی مسلکِ اعتدال کے قائل ہیں۔

عرفان الحق صاحب کی طرح قاضی طاہر علی صاحب بھی اِسی بنیاد پر جملہ اکابر اہل سنت کو بے اَدب اور گستاخ قرار دینے پر مصر ہیں۔ چنانچہ اُنہوں نے حضرت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف خطاء یا خطائے اجتہادی کی نسبت کرنے والے اکابر اہل سنت کے ایک جم غفیر کو اپنی کتاب ''ناقدین سیدنا معاویہ'' میں 'ناقد اور گستاخ حضرت معاویہ' قرار دیدیا ہے۔ العیاذ باللہ۔ قاضی صاحب کو حضرت مفتی شفیع صاحب رحمہ اللہ کی

اس عبارت کی طرف توجہ دینی چاہیے۔

## لکیر کے فقیر کون؟

عرفان الحق صاحب مزید کہتے ہیں:

''نیز یہ (بھی غلط و بے بنیاد نظریہ ہے) کہ ہر دو حضرات رضی اللہ عنہما کے درمیان یہ اختلاف اجتہادی نوعیت کا تھا جس میں سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے خطاء اجتہادی کا صدور رہوا، کئی اہل سنت حضرات نے بھی تقریری وتحریری طور پر سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے سر یہی اجتہادی خطاء ڈالی ہے۔۔۔ محض لکیر کی فقیری میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو خطاء اجتہادی کا مرتکب قرار دیا جاتا ہے۔'' [ص:۲۴]

عرفان الحق صاحب اور اِن جیسوں کے نزدیک شاید سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا درجہ نبیوں سے بھی بڑھا ہوا ہے کہ انبیاء علیہم السلام سے تو اجتہادی خطاء ہو سکے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے اجتہادی خطاء بھی نہ ہو سکے، نامعلوم عرفان الحق صاحب علمی اعتبار سے کس سطح کے آدمی ہیں؟ یہ خطاء اجتہادی ماننے اور لکھنے والوں کو لکیر کا فقیر کہتے ہیں لیکن حقیقت میں یہ خود لکیر کے فقیر ہیں، اِنہوں نے خاص لوگوں کی تقاریر یا تحریرات سنی اور پڑھی ہوں گی تو اِن کے نزدیک وہی لوگ اہل سنت کا صحیح نظریہ رکھتے ہیں، اور اُن کی رائے کے خلاف خطاء اجتہادی کے قائل اہل سنت کہلا کر غلط نظریہ رکھتے ہیں، حالاں کہ یہ لکیر کی فقیری نہیں، نصوص کے ساتھ ساتھ کئی صحابہ رضی اللہ عنہم تابعین ائمہ مجتہدین رحمہم اللہ کی تصریحات اُن کا مستدل ہیں جیسا کہ آگے ذکر ہوگا ان شاء اللہ۔

## معیار کیا ہے؟

عرفان الحق صاحب مزید لکھتے ہیں اور بالکل صحیح لکھتے ہیں:

''صحابہ رضی اللہ عنہم کے باہمی اختلافات میں اللہ تعالی اور نبی کریم ﷺ فیصلہ دے سکتے ہیں یا پھر کوئی صحابی ہی اس ضمن میں کوئی ارشاد فرما سکنے کے اہل ہیں، مگر اُن کے بعد کوئی بھی صحابہ کے باہمی اختلاف پر فیصلہ کرنے کا ہرگز اہل نہیں۔'' [نقیب اپریل:۲۵]

یعنی اس بارے میں اللہ تعالی یا نبی کریم ﷺ یا کوئی صحابی رائے دے سکتا ہے؟ جی ہاں! اہل السنۃ والجماعۃ کے نزدیک بھی یہی چیزیں صواب وخطاء معلوم کرنے کا معیار ہیں، چوتھی کوئی چیز معیار نہیں۔ تو کیا جناب کا یہ خیال ہے کہ جن اہل سنت نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مقابلے میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ وغیرہ کی طرف خطاء اجتہادی کی نسبت کی، یہ اُن کا اپنا فیصلہ ہے؟ اُنہوں نے قرآن وسنت واقوال صحابہ کو ملحوظ ہی نہ رکھا؟ اگر ایسا ہے تو پھر وہ اہل سنت کیسے ہوئے؟ اُنہیں اہل السنۃ والجماعۃ سے خارج کر دیجیے! اور پھر دیکھیے کہ کتنے بڑے بڑے حضرات اکابرین اسلاف واخلاف اہل سنت سے خارج ہوتے ہیں، اور کون اہل

سنت باقی رہتے ہیں؟ یہ تو ویسا خیال ہے جیسا غیر مقلدین احناف اور خصوصاً امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ سے متعلق پیش کرتے ہیں کہ وہ اپنے فیصلے اور رائے پیش کرتے اور قرآن وسنت چھوڑ دیتے تھے۔

**حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مقابل صحابہ رضی اللہ عنہم کی خطاء اجتہادی اور اہل سنت کے دلائل:**

چوں کہ قرآن مجید میں صراحت کے ساتھ خاص مشاجرات صحابہ کا ذکر نہیں کیا گیا، اس لیے سردست قرآن مجید سے کوئی آیت پیش کرنے کی ضرورت نہیں ہے، البتہ احادیث نبویہ اور اقوال صحابہ وتابعین کی طرف رجوع کرتے ہیں، اور اِسی صحیح معیار کے مطابق گفتگو کرتے ہیں۔

**نبی کریم ﷺ کی احادیث:**

**(۱)......الحدیث الاول:**

حضرت محمد بن ابراہیم تیمی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضرت سعد (بن ابی وقاص) رضی اللہ عنہ کو (طعن کے طور پر) کہا کہ اِنہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مقابلے میں ہمارے ساتھ تعاون نہ کیا جب کہ ہم حق پر تھے، اور دوسرے باطل پر تھے، حضرت سعد ایک لمحہ خاموش رہے۔ تو وہ کہنے لگا بولتے کیوں نہیں؟ فرمایا: فتنہ اور تاریکی آپڑی تو میں نے اپنے اونٹ کو (بٹھانے کے لیے) کہا: اخ اخ، تو اونٹ بیٹھا رہا یہاں تک کہ تاریکی جھڑ گئی، وہ شخص حضرت سعد رضی اللہ عنہ سے کہنے لگا: میں نے تو شروع سے آخر تک قرآن مجید پڑھا ہے، اُس میں اخ اخ نہیں ہے، حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو غصہ آگیا اور فرمایا: جب تو نے یہ بات کہہ دی تو (سُن) میں نے رسول اللہ ﷺ سے یہ ارشاد سنا: ''**عليّ مع الحق أو الحق مع عليّ حيث كان.** حضرت علی رضی اللہ عنہ حق کے ساتھ یا حق حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ ہوگا جہاں بھی حضرت علی رضی اللہ عنہ ہوں گے۔''

وہ آدمی کہنے لگا: یہ آپ کے ساتھ اور کس نے سُنا؟ فرمایا حضور ﷺ نے حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں ارشاد فرمایا، تم ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے پاس آدمی بھیج کر پوچھ لو، تو زوجہ مطہرہ سے پوچھا تو ام المؤمنین رضی اللہ عنہا نے فرمایا: واقعی رسول اللہ ﷺ نے میرے گھر میں (ایسا) فرمایا، تو وہ آدمی کہنے لگا: ''اگر میں نے خود یہ بات نبی کریم ﷺ سے سنی ہوتی تو موت تک حضرت علی رضی اللہ عنہ کا خادم بن کر رہتا۔''

[مسند بزار، ح:۳۲۸۲، مجمع الزوائد، ح:۱۲۰۳۱۔ ج:۷، ص:۴۷۶]

اس حدیث سے روزِ روشن کی طرح ثابت ہوا کہ ان معرکوں میں حضرت سیدنا علی رضی اللہ عنہ حق پر تھے یعنی ان کی رائے درست تھی، حضور ﷺ کے ارشاد اور حضرت سعد رضی اللہ عنہ کے فہم کے مطابق حضرت علی رضی اللہ عنہ کی رائے درست ہوئی تو ان کے مقابل حضرات رضی اللہ عنہم کی رائے میں خطاء (اجتہادی) ہونا واضح ہوا، کیونکہ اگر مقابل حضرات کی خطاء نہ ہو تو خصوصاً حضرت علی رضی اللہ عنہ کے حق پر ہونے کو بیان

کرنے کا فائدہ نہیں۔

(۲)......**الحدیث الثانی:**

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ: رسول اللہ ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس سے گذرنے پر فرمایا: ''**الحق مع ذا،الحق مع ذا. [مجمع الزوائد: ۲۷۵/۷،الشریعة للآجری ۱۵۸۳، مسند ابویعلی ح: ۱۲۵۲،رجاله ثقات]** حق اِن کے ساتھ ہوگا، حق اِن کے ساتھ ہوگا۔''

اِس حدیث کا بھی سوائے اس کے کوئی مطلب نہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے جو دوسرے صحابہ سے اختلافات ہوئے اُن میں حق حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا، یعنی درست رائے پر تھے، مقابل حضرات کی رائے میں خطاء (اجتہادی) ہوئی ہے۔

(۳)......**الحدیث الثالث :**

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''**إذا اختلف النّاس فابن سميّة مع الحق ،ابن سميّة هو عمّار.[دلائل النبوة للبیهقی: ۴۲۲/۶، رجاله ثقات،تاریخ دمشق لابن عساکر: ۴۰۳/۴۳، ح: ۹۲۸۵]** جب لوگ اختلاف کریں گے تو عمار بن یاسر ابن سمیہ رضی اللہ عنہ حق کے ساتھ ہوں گے۔''

ظاہر ہے کہ نبی کریم ﷺ کے اِس فرمان میں حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم کے درمیان ہونے والا وہ اختلاف مراد ہے جس میں حضرت عمار رضی اللہ عنہ بھی کسی فریق کے ساتھ شامل ہوں گے، اور آپ ﷺ نے گویا معیار بتا دیا کہ اُس اختلاف کے وقت حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو دیکھنا جدھر وہ ہوں گے اُدھر حق ہوگا، یعنی اُس فریق کی رائے درست ہوگی، اور حضرت عمار رضی اللہ عنہ اِس اختلاف کے وقت (جنگ جمل اور صفین میں) حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے، اور حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی حق یعنی درست رائے پر تھے، اور جب اُن کی رائے درست تو مقابلین کی رائے میں خطاء (اجتہادی) واضح ہے، ورنہ حضرت عمار رضی اللہ عنہ کے ہی درست رائے پر ہونے کی تخصیص کا کیا معنی ہے؟

(۴)......**الحدیث الرابع :**

زید بن وہب سے روایت ہے کہ ہم لوگ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کے آس پاس تھے کہ اسی دوران فرمایا کہ تمہارا کیسا حال ہوگا جب نبی کریم ﷺ کے گھرانے والے باہر آئیں گے، اور تم دو جماعتیں ہوگے، تلوار کے ذریعے بعض بعض کے چہروں پر مارو گے، ہم نے عرض کیا: اے ابوعبداللہ! ایسا بھی ہونے والا ہے؟ فرمایا ہاں، ایک شخص نے عرض کیا: اے ابوعبداللہ! اگر ہم وہ وقت پالیں تو ہم کیا کریں؟ فرمایا:

''**انظروا الفرقة التی تدعو إلی أمر علیّ فإنها علی الهدیٰ.[مجمع**

**الزوائد: ۷/۷۷۴، ح: ۱۲۰۳۲، رواه البزار ورجاله ثقات]** اس گروہ کو دیکھو جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی حکومت کی طرف بلائے بس وہ صحیح راہ پر ہوگا۔''

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کی یہ روایت اگرچہ لفظاً اُن کا قول ہے لیکن حکماً حدیث مرفوع ہے، کیوں کہ صحابی اس طرح کی مستقبل کی پیشین گوئی اور اُس کا حکم نبی کریم ﷺ سے سنے بغیر نہیں بتا سکتے، تو اس حدیث سے ظاہر ہوا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ساتھ دینے والے اس گروہ کی رائے درست تھی جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی حکومت اور اُن کی اطاعت کی دعوت دینے والے تھے، مقابل حضرات کو بھی اطاعت اختیار کرنی چاہیے تھی، تو اطاعت سے نکلے ہوئے گروہ اجتہادی غلطی پر تھے۔

**(۵)......الحدیث الخامس:**

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**''اقتدوا بالذین من بعدی أبی بکر وعمر، واهتدوا بهدی عمار. [مسند الحمیدی ح: ۴۵۴، ابن ابی شیبة ح: ۳۷۰۴۹، ترمذی ح: ۳۸۰۵، ابن حبان: ۶۹۰۲]** میرے بعد ہونے والے دو ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما کی پیروی کرنا، اور عمار رضی اللہ عنہ کی راہ پر چلنا۔''

جنگ صفین میں حضرت عمار و علی رضی اللہ عنہما اور اُن کے گروہ کی راہ ایک تھی، اُن کو رسول اللہ ﷺ کے اِس ارشاد کی تعمیل کی سعادت ملی، اور جو مقابل تھے اُن سے اِس فرمان نبوی کی تعمیل چھوٹ گئی ہے جو غلطی ہے، اور مجتہد ہونے کے سبب ایسی غلطی خطاء اجتہادی کہلاتی ہے۔

**(۶)......الحدیث السادس:**

حضرت قتادہ رحمہ اللہ سے بسند صحیح مرسل حدیث ہے کہ جنگ جمل میں حضرت زبیر رضی اللہ عنہ واپس ہو رہے تھے۔ تو حضرت علی رضی اللہ عنہ تک خبر پہنچی۔ تو فرمایا: اگر ابن صفیہ کو یقینی علم ہوتا کہ وہ حق پر (درست رائے پر) ہیں تو وہ واپس نہ پھرتے، اِس لیے کہ نبی کریم ﷺ سقیفہ بنو ساعدہ میں ہم دونوں کو ملے تھے تو فرمایا: اے زبیر! کیا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے محبت کرتا ہے؟ عرض کیا: جی! اُن سے محبت سے کیا مانع ہوسکتا ہے؟ (محبت کرتا ہوں) فرمایا:

**''فکیف أنت إذا قاتلته وأنت ظالم لهٗ.** تیرا کیسا حال ہوگا جب تو اُس سے لڑے گا اس حال میں کہ تو قصور کرنے والا ہوگا۔'' لوگ یہی سمجھ رہے تھے کہ وہ اسی وجہ سے واپس ہوئے ہیں۔ **[اتحاف الجماعة: ۱/۱۷۹ عن قتادة، مرسل صحیح الاسناد، جامع معمر بن راشد ح: ۲۰۴۳۰]**

یہ حدیث بھی صاف ظاہر کرتی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی رائے درست تھی، اور مقابلین سے خطاء اجتہادی ہوئی ہے۔

(۷)......**الحدیث السابع :**

اسی مضمون کی ایک اور روایت ابوجرو المازنی رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ جب حضرت علی وزبیر رضی اللہ عنہما کا آمنا سامنا ہوا تو میں نے دونوں کو دیکھا چنانچہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: زبیر! میں تجھے اللہ تعالیٰ کی قسم دیتا ہوں، بتا! کیا تو نے رسول اللہ ﷺ سے یہ فرماتے سنا: ''**إنّک تقاتلني وأنت ظالم.** ......اے زبیر تو مجھ (علی) سے لڑے گا اور تو کوتاہی کرنے والا ہوگا۔''

تو حضرت زبیر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہاں، مگر مجھے (ابھی) اِسی جگہ (حضور ﷺ کا) یہ فرمان یاد آیا، یہ کہا اور جنگ سے واپس پھر گئے۔[**رواہ ابویعلی والبیھقی باسنادضعیف ،اتحاف الجماعۃ/۱۸۰**]

اس روایت کی سند ضعیف کہی گئی مگر حرج نہیں کیوں کہ اوپر کی صحیح مرسل اس کو قوی کردیتی ہے، دونوں روایتوں سے صاف ظاہر ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ درست رائے پر تھے اور مقابل حضرات رضی اللہ عنہم سے خطاء اجتہادی ہوئی ہے۔

یاد رہے کہ یہاں حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کے لئے لفظ ظالم استعمال ہوا مگر مراد اِس سے خلافِ اولیٰ کا ارتکاب کرنے والا ہے، اِس لفظ کو کسی بھاری معنی پر محمول نہ کیا جائے، کیوں کہ قرآن مجید میں لفظ ظالمین حضرت آدم و یونس علیہم السلام کے لئے خلاف اولیٰ کے ارتکاب پر بولا گیا ہے[**فتکونا من الظالمین، ربنا ظلمنا انفسنا، انی کنتُ من الظالمین**) اس لئے کوئی زبان نہ کھولے کہ جی آپ لوگ حضرت زبیر کو ظالم کہہ رہے ہیں، یہ حضور ﷺ نے فرمایا ہم نہیں کہہ رہے اور مراد ظلم سے خلاف اولیٰ ہے،

(۸)......**الحدیث الثامن :**

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''**تمرق مارقۃ عندفرقۃ من المسلمین تقتلھا أولی الطائفتین بالحق.** [**مسلم: ۱۰۶۴**] مسلمانوں کے اختلاف کے وقت ایک نکلنے والی جماعت نکلے گی جس کو مسلمانوں کی دو جماعتوں میں سے وہ جماعت قتل کرے گی جو حق کے زیادہ قریب ہوگی۔

اس حدیث میں جس اختلاف کا ذکر ہے وہ حضرت علی اور اُن کے مقابل صحابہ رضی اللہ عنہم کا اختلاف ہے، اور اُن دو جماعتوں کے اختلاف کے وقت نکلنے والی جماعت سے مراد خوارج ہیں، اور اُن خوارج کو قتل کرنے والی جماعت حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ہے، اِس میں کسی بھی مسلمان کو اختلاف نہیں ہے۔

اَب جب نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ: خوارج کو قتل کرنے والی جماعت حق کے زیادہ قریب ہوگی، تو واضح ہوا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی جماعت کے مقابلے میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی جماعت حق کے زیادہ قریب تھے۔

قارئین کرام! ایک طرف تو مندرجہ بالا احادیث طیبہ ہیں، جبکہ دوسری طرف عرفان الحق صاحب کسی غلط لکیر کے فقیر بن کر لکھتے ہیں:

''متقدمین علماء کرام میں سے کسی کا یہ نظریہ نہ تھا کہ سیدنا علی وسیدنا معاویہ رضی اللہ عنہما کے باہمی اختلاف میں سیدنا علی حق پر یا اقرب الی الحق اور سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ راہِ خطاء پر تھے۔'' [نقیب: ۲۵]

اِس کا مطلب یہ ہوا کہ متقدمین علماء کو یا تو یہ حدیث معلوم ہی نہ تھی یا اُن حضرات کا عقیدہ ونظریہ اِن احادیث کے خلاف تھا اور اُنہوں نے اِن احادیث کو قبول نہیں کیا؟ عرفان صاحب! آپ کیا تاثر دینا چاہتے ہیں؟ متقدمین علماء کو احادیث سے جاہل باور کرانا چاہتے ہیں یا صحیح حدیث کو رد کرنے والے؟ آگے چل کر اپنے مقام پر ان شاء اللہ متقدمین کے حوالہ جات کے ساتھ ہم واضح کریں گے کہ عرفان الحق صاحب کی اِس بات میں کتنی صداقت ہے۔

عرفان صاحب مزید لکھتے ہیں:

''اہل سنت کہلانے والے حضرات جانے کیوں اِس پر مُصِر ہیں کہ سیدنا علی رضی اللہ عنہ کو حق پر اور سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو مجتہد مخطی سمجھا اور کہا جائے ......(اور) یا یہ نظریہ پیش کیا جائے کہ دونوں حضرات رضی اللہ عنہما حق پر تھے مگر سیدنا علی رضی اللہ عنہ زیادہ حق پر تھے نسبتاً سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے۔'' [نقیب: ۲۵]

جناب! حضور ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی جماعت کو اقرب الی الحق فرمایا اور یہ آپ ﷺ کا فیصلہ ہے۔ اہل سنت کہلانے والے حضور ﷺ کے اس فیصلے کو ماننے پر مجبور ہیں، کیوں کہ اُن کے ایمان کا تقاضا ہے: **التصدیق بجمیع ماجاء به النبی ﷺ**. آپ ﷺ کے فرمائے اور لائے ہوئے سب کچھ کی تصدیق کرنا۔ آپ کی اپنی مرضی کہ آپ اور ''نقیب ختم نبوت'' والے حضور ﷺ کا یہ فیصلہ مانیں یا نہ مانیں؟ اہل سنت کے لیے نبی کریم ﷺ کے فرمان کو تسلیم کرنا اُن کی شرعی مجبوری ہے۔

## حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور تابعین وائمہ مجتہدین کے اقوال:

مندرجہ بالا سطور میں نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وعلی آلہ وسلم کے چند ارشادات نقل کیے گئے ہیں۔ اَب بعض صحابہ رضی اللہ عنہم اور تابعین وائمہ مجتہدین کے ارشادات اور اُن کے فیصلے سن لیں۔

(۱)......حضرت ام المؤمنین اُم سلمہ رضی اللہ عنہا کا فیصلہ:

مالک بن جعونہ تابعی کہتے ہیں کہ: میں نے خود ام المؤمنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے سنا کہ وہ فرما رہی تھیں: ''**كان عليّ على الحق من اتبعهٗ اتبع الحق ومن تركهٗ ترك الحق. [مجمع الزوائد: ۹/۱۸۴، ح: ۱۴۷۶۸، طبرانی، وفيه مالک بن جعونة ولم اعرفه وبقية احدالاسنادين ثقات، تاريخ ابن عساكر: ۴۲/۴۴۹ نحوه]** حضرت علی رضی اللہ عنہ حق پر تھے، جس

نے اُن کی پیروی کی اُس نے حق کی پیروی کی اور جس نے اُن کو چھوڑا اُس نے حق کو چھوڑا۔"

(۲)......ام المؤمنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کا فیصلہ:

ام المؤمنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا سے متعلق نقل ہے کہ جری بن سمرہ رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ میں مدینہ طیبہ حاضر ہوا اور حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا سے سلام عرض کیا اور بتایا کہ حضرت علی وطلحہ وزبیر رضی اللہ عنہم کے درمیان لڑائی ہوئی اور میں نے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کر لی ہے، تو حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: "**فالحق به فوالله ماضلّ ولاضُلّ به. [مجمع الزوائد :۱۸۴/۹، ح۱۴۷۶۹ طبرانی بسند صحیح]** حضرت علی رضی اللہ عنہ سے جاملو! اللہ کی قسم نہ وہ غلط ہوئے، نہ اُن کے ساتھ ہونے سے غلطی لگی ہے۔"

امہات المؤمنین کے ان ارشادات سے صاف ظاہر ہے کہ سب حضرات کو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی پیروی کرنی چاہیے تھی، اور اُن کا ساتھ دینا چاہیے تھا، جنہوں نے ایسا نہ کیا اُن حضرات سے اجتہادی غلطی ہوئی ہے، اور ساتھ دینے والوں نے بالکل غلطی نہیں کی، بلکہ وہ کیا جو اُنہیں کرنا چاہیے تھا۔

یہاں بھی ذہن میں رہے کہ چوں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ساتھ دینے والوں سے ام المؤمنین نے ضلالت کی نفی کی ہے جس کا نتیجہ ساتھ نہ دینے والوں کے لئے ضلالت کا اثبات بنتا ہے، تو یہاں بھی کوئی نہ کہے کہ جی آپ دوسرے گروہ کو ضلالت میں مبتلا کہہ رہے ہیں کیوں کہ ضلالت خلاف اولیٰ کے ارتکاب پر بھی بولی گئی ہے، جیسا کہ حضرت حاطب بن ابی بلتعہ رضی اللہ عنہ کے خلاف اولیٰ کے ارتکاب پر [**ومن یفعله منکم فقدضل سواء السبیل**] آیا ہے،

(۳)......حضرت عبداللہ بن بدیل صحابی رضی اللہ عنہ:

حضرت عبداللہ بن بدیل رضی اللہ عنہ نے جنگ جمل میں خطبہ دیا اور حمد وصلوۃ کے بعد فرمایا: "**قاتلوا الفئة الباغية الذين نازعوا الأمر أهلهٗ. [الاستیعاب :۱۲۹/۲]**...... اُس باغی گروہ سے لڑو جنہوں نے حکومت کے اہل سے حکومت میں نزاع کیا ہے۔"

یہ صحابی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے، اور اِن صحابی نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ لڑنے والوں کو (صورۃً) باغی جماعت فرمایا، چاہے لڑنے والے حقیقۃً باغی نہ ہوں صورۃً باغی ہوں مگر صورتِ بغاوت بھی تو غلطی ہی ہے جس کو مجتہد کے حق میں خطاء اجتہادی کہا جاتا ہے۔ اور اس پر بھی ایک اجر ہی ملتا ہے۔ بہر حال اس فرمان سے ظاہر ہوا کہ مقابل حضرات سے اجتہادی غلطی ہوگئی۔ رضی اللہ عنہم۔

(۴)......حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ کا فرمان:

ابو مسلمہ رحمہ اللہ حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمار رضی اللہ عنہ

نے جنگ صفین میں فرمایا: ''**والذی نفسی بیدہ لو ضربونا حتی یبلغوا بنا سعفات ھجر لعرفت أنا علی الحق وأنھم علی الضلالۃ.** [**ابن ابی شیبہ ح ۳۷۸۳۹، ۳۷۸۴۰**]......اگر ہمارے مقابل ہمیں مار مار کر سعفات ہجر تک بھی پہنچائیں تو بھی میں سمجھتا ہوں کہ ہم حق پر (یعنی درست رائے پر) ہیں اور وہ (اجتہادی) غلطی پر ہیں۔ یہاں بھی ضلالت کا لفظ خلاف اولیٰ کے لئے بولا گیا ہے۔

(۵)......حضرت خزیمہ بن ثابت رضی اللہ عنہ:

حضرت خزیمہ بن ثابت رضی اللہ عنہ جنگ صفین میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے لیکن تلوار استعمال نہ کر رہے تھے، اور جب حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مقابل لوگوں کے ہاتھوں شہید ہوئے تو حضرت خزیمہ رضی اللہ عنہ نے مقابلین سے عملاً لڑنا شروع فرمایا۔ [فتح الباری: ۱۴/۴۲۶، مجمع الزوائد: ۷/۴۸۶، ح: ۱۴۰۵۰]

ایسا کیوں کیا؟ اس لیے کہ حضرت عمار رضی اللہ عنہ کی ایک جماعت کے ہاتھوں شہادت ہی علامت تھی کہ وہ جماعت اجتہادی غلطی پر ہے، کیونکہ اُس جماعت کو رسول کریمؐ باغی جماعت فرما چکے تھے۔

(۶)......حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا فیصلہ:

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما انتہائی پرہیزگار، متبع سنت مشہور تھے، اِن معرکوں سے کنارہ کش رہے، کسی کا ساتھ نہ دیا، لیکن وفات سے پہلے اُنہیں افسوس تھا۔ کِس بات کا؟ اِس بات کا کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ساتھ نہ دیا اور اُن کے مقابل لوگوں سے نہ لڑا، فرما رہے تھے: ''**ما آسی علی شیء إلاأنّی لم أقاتل مع علی الفئة الباغیة.** [**مجمع الزوائد: ۷/۴۸۷، طبرانی بسند صحیح، الاستیعاب: ۲/۱۶۸**]...... مجھے صرف اسی بات کا افسوس ہے کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ ہو کر باغی جماعت سے لڑائی نہ کی۔

دیکھیں! حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما جیسے جلیل القدر صحابی ابن صحابی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مقابل حضرات کو باغی جماعت قرار دیتے ہیں، اور اِس بات کا صاف اظہار کر رہے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی رائے درست تھی، اُن کے ساتھ مل کر مجھے اور سب کو مقابلین سے لڑنا چاہیے تھا، اور یہ تب ہے جب مقابل حضرات غلطی پر ہوں، ورنہ اگر اُن کی کنارہ کشی درست تھی تو درست پہلو اختیار کرنے پر افسوس کیوں ہوا؟ اور اگر دونوں جماعتیں صواب (یعنی درست رائے) پر تھیں تو ایک جماعت کی حمایت نہ کرنے اور دوسری جماعت سے نہ لڑنے پر افسوس کیسا؟ یعنی گو کہ لڑائی ہونے سے پہلے اور لڑائی ختم ہونے تک حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کو کسی ایک کی حمایت میں شبہ تھا، مگر بعد میں اُن پر ظاہر ہوا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ حق اور درست رائے پر اور مقابل حضرات خطائے اجتہادی پر تھے۔ مزید سنیے!

(۷)......حضرت عبداللہ بن عَمرو رضی اللہ عنہما کی رائے:

یہی حال حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما کا ہوا، وہ جنگ صفین میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف تھے، لیکن وہ بھی کنارہ کش رہنا چاہتے تھے، مگر والد نے اُنہیں اِس جنگ میں شرکت پر مجبور کیا اور اِن کے والد خود بھی شریک ہو کر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف تھے، گو والد کی اطاعت میں شریکِ جنگ ہوئے لیکن عملاً لڑائی میں حصہ نہیں لیا، گویا صرف ایک فرد کا اضافہ کیا، تلوار، تیر کوئی ہتھیار استعمال نہیں کیا، وفات سے پہلے اِس پر توبہ استغفار کرتے تھے کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مقابل حضرات کے ساتھ ہو کر لڑائی میں شرکت کیوں کی؟ فرماتے ہیں:

”والله ماضربتُ فيهابسيف ولاطعنتُ برمح ولارميتُ بسهم ولوددتُ أني لم أحضر شيئا منها وأستغفرُ الله عزوجل عن ذلك وأتوب اليه، إلا أنه ذكر أنه كانت بيده الراية يومئذ فندم ندامة شديدة على قتاله مع معاوية الخ.[الاستيعاب :۱۷۰/۲]......اللہ کی قسم نہ میں نے تلوار چلائی، نہ نیزہ مارا، نہ تیر پھینکا، میں تمنا کرتا ہوں کہ کچھ حصہ نہ لیتا، اللہ تعالیٰ سے استغفار اور توبہ کرتا ہوں، ہاں! یہ ذکر کیا کہ انہوں نے ہاتھ میں جھنڈا اٹھایا تھا، تو (امام ابن عبدالبر رحمہ اللہ فرماتے ہیں) انہوں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ ہو کر لڑائی میں شمولیت پر سخت ندامت کی۔

مسند احمد میں صحیح سند کے ساتھ حضرت حنظلہ بن خویلد رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس تھا کہ دو آدمی حاضر ہوئے، اُن کا جھگڑا تھا، ہر ایک یہ کہتا کہ میں نے حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو قتل کیا ہے، تو حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما نے اُن کو رسول اللہ ﷺ کی حدیث سنائی کہ: آپ ﷺ نے فرمایا کہ: حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو باغی جماعت قتل کرے گی، یہ سُن کر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ فرمانے لگے کہ: پھر تو ہمارے ساتھ کیوں ہے؟ حضرت عبداللہ نے مجبوری بتائی کہ والد صاحب نے رسول اللہ ﷺ کو میری شکایت کی تھی تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تھا کہ: ''جب تک تیرا والد زندہ ہے اس کی اطاعت کرو! نافرمانی نہ کرو۔'' تو والد کے اصرار پر میں تمہارے ساتھ شامل ہوا ہوں، لیکن میں لڑتا نہیں ہوں۔

[مجمع الزوائد: ۴۹۰/۷، ح:۱۲۰۶۳]

اس کا مطلب یہ ہوا کہ حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما جنگ صفین سے متعلق شروع سے ہی سمجھتے تھے کہ حدیث **فئه باغيه** کے مطابق حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی جماعت اجتہادی غلطی پر ہے، مگر والد چونکہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے لشکر میں شامل ہوئے اور انہوں نے مجبور کیا تو یہ بھی شامل ہو گئے۔ مگر لڑائی پھر بھی نہیں کی۔

شارح بخاری شریف امام ابن بطال علی بن خلف بن عبدالملک (متوفی ۴۴۹ھ) لکھتے ہیں:

”وروی سفیان عن یحیی بن هانیء أنه قال لعبدالله بن عمرو علیّ کان أولیٰ أو معاویة؟ قال: علیّ! قال: فماأخرجک؟ قال: إنی لم أضرب بسیف ولم أطعن برمح ولکن رسول الله ﷺ قال أطع أباک، فاطعتهٗ.[شرح صحیح البخاری لابن بطال: ۲۲/۱۰،طبع مکتبة الرشد ریاض] یحییٰ بن ہانی کہتے ہیں کہ: میں نے حضرت عبداللہ بن عمرو سے پوچھا: حضرت علی رضی اللہ عنہ (مدد کے) زیادہ مستحق تھے یا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ؟ فرمایا: حضرت علی رضی اللہ عنہ! میں نے پوچھا: پھر آپ کو کونسی چیز نے (مقابلہ میں) نکالا؟ فرمایا: نہ میں نے تلوار ماری، نہ نیزے کا وار کیا، لیکن رسول اللہ ﷺ نے حکم فرمایا تھا کہ والد کا حکم مانا کرو تو میں نے والد کا حکم مانا۔

(۸)......حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ:

حضرت عبداللہ بن عمرو کے والد حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ بھی جنگ جمل میں سمجھ گئے تھے کہ: ہماری جماعت سے غلطی ہوئی ہے، چنانچہ جب حضرت عمار رضی اللہ عنہ شہید ہوئے تو حضرت عمرو رضی اللہ عنہ نے لڑنا چھوڑ دیا، اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو بھی سمجھانے کی کوشش کی کہ ہماری جماعت حدیث فئہ باغیہ کے مطابق باغی بنی ہے، تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ چونکہ مجتہد تھے اور اجتہاد میں اپنے آپ کو صدقِ دِل سے حق پر سمجھ رہے تھے، اِس لیے تاویل اختیار فرمائی اور اُن کو الزامی جواب دیتے ہوئے فرمایا: عمار کو ہم نے قتل کیا ہے؟ نہیں! حضرت علی اور اُن کے ساتھیوں نے قتل کیا ہے کہ ہمارے نیزوں کے سامنے لے آئے، تو جو لے آئے وہی قاتل ہیں، اگلی روایت میں اِس کی تفصیل آرہی ہے۔

(۹)......حضرت عمرو بن حزم رضی اللہ عنہ:

حضرت عمرو بن حزم رضی اللہ عنہ نے بھی ایسا ہی سمجھا کہ جس جماعت کے ہاتھوں حضرت عمار رضی اللہ عنہ شہید ہوئے وہ غلطی پر ہے، چنانچہ محمد بن عمرو بن حزم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

”لما قتل عمار بن یاسر، دخل عمرو بن حزم علی عمرو بن العاص فقال: قُتِل عمار، وقد قال رسول الله ﷺ: تقتله الفئة الباغیة. فقام عمرو بن العاص فزعاً یرجع حتی دخل علٰی معاویة، فقال لهٗ معاویة: ما شانک؟ قال: قُتِل عمار، فقال معاویة: قد قُتِل عمار، فماذا؟ قال عمرو: سمعتُ رسول الله ﷺ یقول: تقتله الفئة الباغیة. فقال لهٗ معاویة: دحضت فی بولک، أنحن قتلناه؟ إنما قتله علیّ وأصحابهٗ، جاء وا بهٖ حتی ألقوه بین رماحِنا أوقال: بین سیوفنا.[مجمع الزوائد ۷/۴۸۵، ۴۸۶، ح:۱۲۰۰۴۹]

''جب حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ شہید ہوگئے تو حضرت عمرو بن حزم رضی اللہ عنہ حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کے پاس گئے اور فرمایا کہ: حضرت عمار رضی اللہ عنہ قتل ہوگئے ہیں اور رسول اللہ ﷺ

نے فرمایا تھا کہ: اُس کو باغی جماعت قتل کرے گی۔(تو فرمانِ نبوی کی روشنی میں ہماری جماعت باغی ہوئی) تو حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ گھبرا کر واپسی کا ارادہ کرتے ہوئے اُٹھے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس حاضر ہو گئے، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے پوچھا تیرا کیا حال ہے؟ فرمایا: عمار مارے گئے ہیں، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: عمار مارے گئے ہیں تو کیا ہوا؟ حضرت عمرو رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ: میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے سنا کہ: عمار کو باغی جماعت قتل کرے گی۔تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تو اپنے پیشاب میں پھسلے، کیا ہم نے اُس کو قتل کیا ہے؟ حضرت علی اور اُن کے ساتھیوں نے اس کو قتل کیا، اُنہوں نے ہی لا کر اُسے ہمارے نیزوں یا تلواروں کے سامنے ڈال دیا۔''

علامہ عبدالرؤوف مناوی رحمہ اللہ وغیرہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے نقل کرتے ہیں کہ جب اُن کو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی اِس تاویل کا علم ہوا تو اُنہوں نے اِس تاویل کو نا قابل قبول قرار دیتے ہوئے فرمایا کہ: پھر تو حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے قاتل رسول اللہ ﷺ ہوئے کہ آپ ﷺ اُن کو جہاد میں لے گئے۔ [فیض القدیر:۶/۴۷۷]

اس سے صاف ظاہر ہو رہا ہے کہ حضرت عمرو بن حزم اور عمرو بن عاص رضی اللہ عنہما نے حضرت عمار رضی اللہ عنہ کی شہادت پر اپنی جماعت کو غلطی پر سمجھ لیا، اور یہ کہ وہ حدیث **فئه باغيه** کا مصداق بن رہے ہیں، اگرچہ اکابرینِ جماعت نے اِس حدیث کی تاویل فرمائی۔لیکن وہ اس تاویل سے مطمئن نہ ہوئے۔

یہاں یہ بات قابل لحاظ ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی جماعت میں شامل ہونے والے اِن جیسے حضرات نے اپنی جماعت کی غلطی سمجھی اور گویا اپنی شرکت پر نادم ہوئے، لیکن حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ساتھ دینے والے حضرات میں سے کسی ایک نے بھی دورانِ جنگ یا بعد یہ نہیں کہا کہ: ''ہم خطا پر تھے۔'' اور نہ ہی کوئی اس لڑائی میں اپنی شرکت پر نادم ہوا۔

اور یہ بھی ذہن میں رہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ اور اُن کی جماعت کے بارے میں کسی صحابی یا تابعی یا تبع تابعی یا امام مجتہد نے ایسا کوئی تبصرہ نہیں کیا کہ جس سے یہ ظاہر ہو کہ اُن حضرات سے خطائے اجتہادی ہوئی، اور مقابل گروہ حق پر تھا۔ بلکہ اِس قسم کے تبصرے صرف حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور اُن کی جماعت کے متعلق کیے گئے، کیونکہ احادیث طیبہ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے اقوال و اعمال سے یہی ظاہر ہے۔

## تابعین تبع تابعین اور ائمہ مجتہدین کی رائے:

(ا)......حضرت ابراہیم نخعی رحمہ اللہ کی رائے:

اُن سے متعلق علامہ عینی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

**قيل لإبراهيم النخعي مَن كان أفضل علقمة أو الأسود؟ فقال: علقمة؛ لأنه شهد صفين وخضب سيفه بها. [عمدة القاری: ۲۸۶/۲۴، کتاب الفتن]**

حضرت ابراہیم نخعی رحمہ اللہ سے پوچھا گیا علقمہ واسود میں سے کون افضل ہے؟ فرمایا: علقمہ افضل ہے کیوں کہ وہ جنگ صفین میں شامل ہوئے اور اپنی تلوار خون سے رنگین کی۔

حضرت علقمہ رحمہ اللہ جنگ صفین میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی جماعت میں شامل تھے، حضرت ابراہیم نخعی رحمہ اللہ اُن کی شمولیت کو اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مقابل حضرات سے لڑنے کو سراہ رہے ہیں، جس کا مطلب سوائے اِس کے اور کوئی نہیں ہوسکتا کہ وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی جماعت کی رائے کو درست سمجھتے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور اُن کی جماعت کو خطائے اجتہادی پر مانتے ہیں۔

(۲)......امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی رائے:

حضرت حسن بن زیاد رحمہ اللہ سے نقل ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

**ماقاتل أحد عليًا إلا وعليّ أولى بالحق منه. [بغية الطلب في تاريخ حلب :۲۹۱/۱]** جس نے بھی حضرت علی رضی اللہ عنہ سے لڑائی کی ہے حضرت علی رضی اللہ عنہ اُس کی بنسبت حق کے زیادہ قریب تھے۔

سالم بن ابی سالم امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ سے نقل کرتے ہیں کہ فرمایا: تمہیں معلوم ہے کہ اہل شام ہم سے کیوں بغض رکھتے ہیں؟ عرض کیا: نہیں معلوم، فرمایا: **لأنا لو حضرنا صفين كنا مع عليّ على معاوية. [بغية الطلب :۲۹۱/۱]** اس لیے کہ (ہم کہتے ہیں کہ) اگر ہم جنگ صفین میں موجود ہوتے تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مقابلے میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ ہوتے۔

علامہ ابوالشکور سالمی رحمہ اللہ نے یہ قول اِن الفاظ میں نقل کیا ہے:

**لأنا نعتقد بأنا لو كنا حضورا لكنا نعين عليًا على معاوية، ونقاتل معاوية لأجل علي رضي الله عنهما. [التمهيد:۱۸۲،۱۸۳]**

اس لیے کہ ہم یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ اگر ہم موجود ہوتے تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مقابلہ میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی مدد کرتے، اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی وجہ سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے لڑتے۔

لاریب اس فرمان کا مطلب یہی ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے اجتہادی خطاء ہوگئی، جبکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی رائے درست تھی۔

(۳)......حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ کی رائے:

علی بن قادم حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ سے نقل کرتے ہیں کہ فرمایا:

**ما قتل علیّ احداً إلا كان أولیٰ بالحق منه.[بغية الطلب: ۱۹۱/۱،حلية الاولياء: ۳۱/۷]** حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جس سے بھی لڑائی کی ہے حضرت علی رضی اللہ عنہ اُس کی بنسبت حق کے زیادہ قریب تھے۔

(۶/۵/۴)......امام شافعی و مالک واوزاعی وغیرہم رحمہ اللہ کی رائے:

امام عبدالقاہر جرجانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

**أجمع فقهاء الحجاز والعراق من فريقی الحديث والرائے منهم مالك والشافعی وأبوحنيفة والأوزاعی والجمهور الأعظم من المتكلمين والمسلمين أن عليا مصيب فی قتاله لأهل صفين كماهومصيب فی أهل الجمل، وإن الذين قاتلوه كانوا بغاة ظالمون.[فيض القدير: ۴۷۷/۶]** حجاز اور عراق کے فقہاء اور محدثین جن میں سے امام مالک وشافعی وابوحنیفہ واوزاعی ہیں اور جمہور متکلمین مسلمانوں کی بہت بڑی تعداد کا اِس پر اجماع ہے کہ جنگ صفین وجنگ جمل میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی رائے درست تھی، اور جنہوں نے اُن سے لڑائی کی وہ (صورۃً) باغی اور قصور کرنے والے تھے۔

امام محمد بن اسحاق ابن خزیمہ رحمہ اللہ (متوفی: ۳۱۱ھ) فرماتے ہیں:

**فنشهد أن كل من نازع أمير المؤمنين علی بن أبی طالب فی خلافته فهوباغ، علی هٰذا عهدت مشائخنا، و به قال ابن ادريس رضی الله عنه.[العواصم والقواصم فی الذب عن سنة ابی القاسم: ۲۰/۸]** ہم گواہی دیتے ہیں کہ جس نے بھی امیر المؤمنین حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت میں اُن سے لڑائی کی ہے وہ باغی ہے، اسی پر میں نے اپنے مشائخ کو پایا ہے اور امام محمد بن ادریس شافعی رحمہ اللہ بھی یہی فرماتے ہیں۔

شیخ الاسلام علامہ احمد بن عبدالحلیم ابن تیمیہ رحمہ اللہ (متوفی: ۷۲۸ھ) فرماتے ہیں:

**والمنصوص عن أحمد وائمة السلف أنه لايذم أحدمنهم، وأن عليا أولٰی بالحق من غيره.[منهاج السنة: ۵۳۸/۱]** امام احمد اور ائمہ اسلاف رحمہم اللہ سے صراحت کے ساتھ نقل ہے کہ اِن لڑائیوں میں شامل کسی صحابی کی برائی نہ کی جائے، اور یہ بھی کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ دوسروں کی بنسبت حق کے زیادہ قریب تھے۔

اِس سے ظاہر ہوا کہ ائمہ اربعہ اور اُن کے مذہب کے پیروفقہاء رحمہم اللہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی رائے کو درست کہتے ہیں اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خطاء مانتے ہیں۔

جبکہ قاضی طاہر علی صاحب بغیر حوالہ دیئے لکھتے ہیں کہ:

''ائمہ اربعہ کے مذہب سے بھی یہی بات معلوم ہوتی ہے کہ وہ اس معاملہ میں سکوت وتوقف ہی کے قائل تھے۔'' [سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین:۱۳۱]

اِس بحث سے واضح ہوگیا کہ صحابہ رضی اللہ عنہم تابعین تبع تابعین میں سے بہت سے حضرات اور ائمہ مجتہدین رحمہم اللہ کی رائے یہی تھی کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ حق یعنی درست رائے پر اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ خطاء اجتہادی کرنے والے تھے۔

## حدیث فئہ باغیہ اور اکابرین امت کا فہم:

محترم عرفان الحق صاحب کی غلط فہمیاں ذکر سے پہلے یہ عرض کرنا مناسب ہوگا کہ قاضی طاہر علی صاحب نے حدیث فئہ باغیہ کی کوئی توجیہات کی ہیں جو اُن کی کتاب ''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کا تجزیہ'' میں تحریر ہیں، مگر یہ کتاب ہمارے سامنے نہیں، اِس لیے اُن کی توجیہات کا علم نہیں ہوسکا، وہ اِس حدیث (اور صحابہ کرام، ائمہ مجتہدین اور اکابر امت کے متفقہ فیصلے) کے باوجود بھی حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی خطائے اجتہادی کے نہ صرف منکر ہیں بلکہ اسے گستاخی اور توہین قرار دیتے ہیں تو وہ جانیں اور اُن کی توجیہات۔ ہم تو اس بات کے مکلّف ہیں کہ جمہور صحابہ، تابعین، تبع تابعین اور اکابر امت پر اعتماد کریں اور اُن کے علم وتقویٰ اور فہم و دیانت کو اپنے سے فائق سمجھیں۔ اِس لیے ہم اِس حدیث اور اِس قسم کی دیگر احادیث کے بارے میں اسلافِ امت کے چند اقوال درج کرتے ہیں، جن سے واضح ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی باہمی مشاجرات میں حضرت علی رضی اللہ عنہ حق پر اور اُن کے مخالفین خطائے اجتہادی پر تھے۔ قاضی صاحب اگر صحابہ کرام سمیت جمہور امت کی اتباع میں اپنی توہین وتحقیر سمجھتے ہیں یا اپنی ذات اور اپنے دو چار حواریوں کے مقابلے میں پوری امت کو گمراہ سمجھتے ہیں تو وہ مختار ہیں، جو چاہیں لکھیں۔ ہم اکابر امت کا ہی نظریہ پیش کریں گے۔

(۱)......علامہ ابن حزم رحمہ اللہ فرماتے ہیں

**فقد صح عن النبی ﷺ أنه أنذر بخارجة تخرج من طائفتين من أمة يقتلها اولى الطائفتين بالحق، فكان قاتل تلك الطائفة علی رضی الله عنه فهو صاحب الحق بلاشک، وكذلک أنذر عليه السلام بأنّ عمارا تقتله الفئة الباغية. فصح أن عليًّا هو صاحب الحق .....وأن من نازعة فيها فمعاوية رحمه الله مخطیء مأجور مرة لأنه مجتهد.** [الفصل:۷۳/۴] نبی کریم ﷺ سے یہ صحیح طور پر ثابت ہے کہ آپ نے خوارج کے نکلنے سے ڈرایا جو امت کی دو جماعتوں میں سے نکلے، اور فرمایا اُن کو وہ جماعت قتل کرے گی جو دو جماعتوں میں سے حق کے زیادہ قریب ہوگی، اور خوارج کے قاتل حضرت علی رضی اللہ عنہ ہیں تو وہ (حضرت علی رضی اللہ عنہ) بلاشبہ

حق پر ہوئے۔ایسے ہی آپ ﷺ نے ڈرایا کہ حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو باغی جماعت قتل کرے گی تو یہ (بھی) صحیح طور پر ثابت ہوا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ حق پر تھے اور اُن سے لڑنے والے خطاء کرنے والے تھے، لہٰذا حضرت معاویہ خطاء کرنے والے ہیں، اللہ تعالیٰ اُن پر رحم کرے،البتہ اُن کو ایک اجر (ضرور) ملے گا کیوں کہ مجتہد ہیں۔

(۲)......علامہ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ (متوفی:۸۵۲ھ) فرماتے ہیں:

**وذهب جمهور أهل السنّة إلى تصويب من قاتل مع على لامتثال قوله تعالى: "وان طائفتان من المؤمنين اقتتلوا۔"[الاية] ففيها الأمر بقتال الفئة الباغية، وقدثبت (أنّ) من قاتل عليّا كانو ابغاة. الخ [فتح البارى: ۴۵۰/۱۴]**

جمہور اہل سنت کا مذہب یہ ہے کہ جنہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ساتھ دے کر مخالفین سے اللہ تعالیٰ کے اس فرمان (**وان طائفتان من المؤمنين اقتتلوا[الاية]**) کی تعمیل کے لیے لڑائی کی ان کی رائے درست ہے۔کیوں کہ اس آیت میں باغی جماعت سے لڑنے کا حکم ہے،اور یہ بات ثابت ہے کہ جنہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے لڑائی کی وہ (صورۃً) باغی تھے تو (ثابت ہوا کہ حضرت علی وغیرہ کی رائے درست تھی) اور مقابلین سے خطاء اجتہادی ہوئی۔

(۳)......علامہ احمد شہاب الدین خفاجی مصری رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

**ولفظ مسلم قال النبى ﷺ لعمّار تقتلك الفئة الباغية ....وكان هو مع علىّ بصفين، وهو صريح فى أنّ الخليفة بحق هو على رضى الله عنه، وأنّ معاوية مخطىء فى اجتهاده، كما فى حديث إذا اختلف النّاس كان ابن سميّة مع الحق وابن سميّة هو عمار رضى الله عنه كان مع علىّ. [نسيم الرياض :۱۶۶/۳]** مسلم شریف کے لفظ ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو فرمایا کہ تجھے باغی گروہ قتل کرے گا۔۔۔اور وہ جنگ صفین میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے۔یہ حدیث اس بات میں صریح ہے کہ خلیفہ برحق حضرت علی رضی اللہ عنہ تھے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ خطاء اجتہادی کرنے والے تھے،جیسا کہ ایک اور حدیث میں ہے کہ جب لوگ اختلاف کریں گے تو حضرت عمار رضی اللہ عنہ حق کے ساتھ ہوں گے اور حضرت عمار رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے۔

(۴)......امام محی الدین یحییٰ بن شرف نووی رحمہ اللہ (متوفی:۶۷۶ھ) فرماتے ہیں:

**وفيه حجة لأهل السنة أنّ عليًّا كان مصيبًا فى قتاله، والآخرون بغاة.[شرح مسلم، ح:۱۰۶۵]** اس حدیث میں اہل سنت کے لیے اِس بارے میں حجت ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ

